# چند سلام

## محسن انسانیت

علامہ سید کلب احمد ماتی جائسی

راحت کو راہِ دوست میں قرباں کئے ہوئے
جاتے ہیں شہ مدینے کو ویراں کئے ہوئے

رتبے میں فقر و فخر کو یکساں کئے ہوئے
ہیں مصطفیؐ گدا کو سلیماں کئے ہوئے

شمعِ محبتِ شہِ مرداں ہے رہ نما
اور میں ہوں قصدِ منزلِ عرفاں کئے ہوئے

داغِ غم حسینؑ کی تابندگی نہ پوچھ
ہے دل کی ظلمتوں میں چراغاں کئے ہوئے

خوابیدہ کربلا میں ہیں اب مطمئن حسینؑ
عالم کو زیر بارِ صد احساں کئے ہوئے

قید، ان کی حرّیت کا سبق ہے، یہ اعتماد
عابد کی مشکلوں کو ہے آساں کئے ہوئے

اصغرؑ کے بعد ہیں شہِ دیں عازم جہاد
زخمِ جگر کا شکر سے درماں کئے ہوئے

انسانیت ہے آج بھی منت کشِ حسینؑ
صدیاں اگرچہ گذری ہیں احساں کئے ہوئے

یارب یہ صبحِ حشر ہے یا شام کربلا
زینبؑ ہے رُخ پہ بال پریشاں کئے ہوئے

شبیرؑ ہیں مظاہرۂ صبر و شکر سے
مقصد کی برتری کو نمایاں کئے ہوئے

ماتی، سرائے دہر میں غافل نہ سویئے
آمادہ رہیئے کوچ کا ساماں کئے ہوئے

## نقشِ جلی

دلوں سے کم شہیدِ کربلا کا غم نہیں ہوتا
زمانہ ورنہ صدہا سال کا کچھ کم نہیں ہوتا

نہیں ہے ابتلا کی بزم میں کوئی جگہ اس کی
رُموزِ رحمت باری کا جو محرم نہیں ہوتا

دل انساں نہیں وہ سنگ ہے یا اور ہی کچھ ہے
جو سن کر واقعاتِ کربلا پُر غم نہیں ہوتا

ہوس کے واسطے تو گنج قاروں بھی نہیں کافی
قناعت کو خیالِ فرقِ بیش و کم نہیں ہوتا

ملائک کی بھی محفل ذکرِ حیدرؑ سے مزین ہے
یہ تنہا زینتِ بزم بنی آدم نہیں ہوتا

تسلی ہوتی ہے ذکرِ غم شبیرؑ سے دل کو
غم دنیا کسی تدبیر سے جب کم نہیں ہوتا

جبیں روشن ہے نورِ الفتِ حیدرؑ سے اے ماتی
جلی ہوتا ہے یہ نقشِ وفا مبہم نہیں ہوتا